نے آپ کے پاؤں کی ٹھنڈک اپنے پیٹ پر محسوس کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیا میں تم کو اس چیز سے بہتر کی خبر نہ دوں جس کا تم نے سوال کیا ہے؟ جب تم دونوں اپنے سونے کی جگہ پر دراز ہو یا تم اپنے بستر کی طرف آؤ تو تینتیس (۳۳) مرتبہ سبحان اللہ، تینتیس (۳۳) مرتبہ الحمد للہ اور چونتیس (۳۴) دفعہ اللہ اکبر کہو۔ یہ تمہارے لیے خادم سے بہتر ہے۔'' حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: اس کے بعد میں نے یہ عمل کبھی نہیں چھوڑا۔ ان سے پوچھا گیا صفین کی رات میں بھی؟ آپ رضی اللہ عنہ نے کہا: صفین کی رات میں بھی۔'' [1]

اس حدیث پر غور کریں کہ آپ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو یہ نہیں کہا کہ اس (فاطمہ) پر خدمت واجب نہیں ہے بلکہ تجھ پر ہے۔ یہ بات مسلم ہے کہ آپ ﷺ شرعی حکم سناتے ہوئے کسی کی پرواہ نہیں کرتے تھے۔ جس طرح کہ ابن قیم رحمہ اللہ نے واضح کیا ہے۔ جو آدمی اس مسئلہ میں مزید تفصیل کا طالب گار ہے وہ ابن قیم کی کتاب زاد المعاد کی جلد نمبر ۴ صفحہ نمبر ۴۵، ۴۶ کا مطالعہ کرے۔

گزشتہ بحث کہ ''عورت پر مرد کی خدمت واجب ہے'' اس سے یہ بات قطعاً ثابت نہیں ہوتی کہ خاوند اس خدمت میں شریک نہیں ہو سکتا اگر اسے فراغت اور فرصت ملے تو اپنی بیوی کا تعاون کرنا مستحب ہے۔ اسی لیے تو سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں:

''آپ ﷺ بھی اپنے گھر والوں کا ہاتھ بٹاتے تھے۔ یعنی ان کی خدمت وغیرہ کرتے۔ جب نماز کا وقت ہوتا تو آپ نماز کے لیے نکل جاتے۔'' [2]

نبی ﷺ بھی ایک بشر (انسان) تھے آپ ﷺ اپنے کپڑوں کو پیوند لگا لیتے۔ بکری کا دودھ دوہ لیتے اور اپنی مدد خود کر لیتے۔ [3]

ہم اپنی کتاب کو انہی کلمات پر ختم کرتے ہیں۔

سُبْحَانَکَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِکَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ أَسْتَغْفِرُکَ وَأَتُوبُ إِلَیْکَ.



---

[1] صحیح بخاری: ۹/ ۴۱۷، ۴۱۸۔ [2] صحیح بخاری: ۲/ ۱۲۴۔ ۹/ ۴۱۹۔ ترمذی: ۳/ ۴۲۳۔ ابن سعد: ۱/ ۳۶۶۔
[3] سلسلہ احادیث الصحیحۃ: ۶۷۰۔

